۷۸۶ ویں عرس
کے موقعہ پر

ماہنامہ

# کنز الایمان

دہلی

## غریب نواز نمبر



وارثِ علومِ اعلیٰ حضرت، نبیرۂ حجۃ الاسلام، جانشینِ مفتی اعظم ہند، جگر گوشۂ مفسرِ اعظم ہند، شیخ الاسلام والمسلمین، قاضی القضاۃ، تاج الشریعہ

حضرت علامہ مفتی الشاہ محمد اختر رضا خان قادری ازہری

اور خانوادۂ اعلیٰ حضرت کے دیگر علمائے کرام کی تصنیفات اور حیات و خدمات کے مطالعہ کے لئے وزٹ کریں

**Waris e Uloom e Alahazrat, Nabirah e Hujjat ul Islam, Janasheen e Mufti e Azam Hind, Jigar Gosha e Mufassir e Azam Hind, Shaikh ul Islam Wal Muslimeen, Qazi ul Quzzat, Taj ush Shariah Mufti**

# Muhammad Akhtar Raza Khan

Qadiri Azhari Rahmatullahi Alihi

**Or Khaanwada e Alahazrat k Deegar Ulama e Kiram Ki Tasneefat Or Hayaat o Khidmaat k Mutaluah k Liyae Visit Karen.**

To discover about writings, services and relical life of the sacred heir of Imam Ahmed Raza, the grandson of Hujut-ul-Islam, the successor of Grand Mufti of India, his Holiness, Tajush-Shariah, Mufti

# Muhammmd Akhter Raza Khan

Qadri Azhari Rahmatullahi Alihi

the Chief Islamic Justice of India, and other Scholars and Imams of golden Razavi ancestry, visit

**www.muftiakhtarrazakhan.com**


Taaj-al-Shari'ah Foundation, Karachi, Pakistan.

تاج الشریعہ فاؤنڈیشن

0092 303 2886671 /makhtarraza1011

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سواد اعظم اہل سنت وجماعت کے مشاہیر علماء ہند مثلاً شیخ عبدالحق محدث دہلوی، مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، علامہ عبدالعلی فرنگی محلی لکھنوی، شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، شاہ غلام علی نقشبندی دہلوی، شاہ احمد سعید مجددی رام پوری، علامہ فضل حق چشتی خیر آبادی، علامہ عبدالحلیم فرنگی محلی لکھنوی، علامہ فضل رسول بدایونی، سید شاہ آلِ رسول احمدی مارہروی، مفتی ارشاد حسین رام پوری، مفتی غلام دستگیر قصوری لاہوری، علامہ عبدالقادر بدایونی اور امام احمد رضا قادری کے

**مسلکِ حق وصداقت کا نقیب وترجمان اور جادۂ عشق وعرفان کا ہادی ورہنما**

**عطائے رسول سلطان الہند**

**غریب نواز نمبر**




**۷۸۶ ویں عرس**
کے موقع پر خصوصی پیشکش

● جلد : ۱ ● شمارہ : ۱

رجب المرجب ۱۴۱۹ھ

نومبر ۱۹۹۸ء

قیمت فی شمارہ ۱۰ روپے
زرسالانہ عمومی ۱۰۰ روپے
زرسالانہ خصوصی ۱۱۲ روپے
پانچ سالہ خصوصی ۱۱۰۰ روپے
تاحیات خصوصی ۵۰۰۰ روپے

**مدیر اعلیٰ : یٰس اختر مصباحی**


پرنٹر، پبلشر، پروپرائٹر اور ایڈیٹر محمد قمر الدین رضوی نے ایم ایس پرنٹرس 1853، کٹرہ دھوبی والان، حوض قاضی دہلی سے طبع کرا کے آفس ماہنامہ کنزالایمان، رضوی کتاب گھر 423، مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی-۶ سے شائع کیا۔


**مراسلت وترسیل زر کا پتہ**


آفس ماہنامہ کنزالایمان، رضوی کتاب گھر
423، مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی-۶
فون : 011-3264524

ڈرافٹ پر صرف (Kanzul Iman Monthly) لکھیں

مہاراشٹر میں کنزالایمان کا آفس
رضوی کتاب گھر: 114، نجبی نگر، بھیونڈی-۴۲۱۳۰۲، ضلع تھانہ، مہاراشٹر فون: 55389

Office: "KANZUL IMAN" MONTHLY
423, Matia Mahal, Jama Masjid,
Delhi-110 006 (INDIA)
Phone : 326 4524
Fax : 011- 328 6646



# آئینہ کنزالایمان



یٰس اختر مصباحی



# نذر خواجہ



ہر مسلمان کے لئے کتاب الٰہی ایک مینارۂ نور اور سنتِ نبوی ایک سنگ میل ہے۔ جس کی برکت سے وہ منزل مقصود تک رسائی حاصل کرتا ہے۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حیاتِ طیبہ کا لمحہ لمحہ قرآن حکیم کی روشن تفسیر اور خلفائے راشدین وصحابۂ کرام واہلبیت اطہار رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی پوری زندگی شمع ہدایت ہے جس کی روشنی میں امت مسلمہ صراط مستقیم پر گامزن رہ کر عبادت وطاعتِ الٰہی ورضائے خداوندی کی سعادتوں سے ہمکنار ہوتی رہے گی۔

صحابۂ کرام نے زندگی کے ہر میدان میں ایمان واسلام کو اپنا ہادی ورہنما بنایا۔ بزم ورزم میں جہاں بھی وہ رہتے اسلام کا عملی نمونہ پیش کرتے، اور ان کی مقدس زندگیاں ہم سب کے لئے بے نظیر نمونۂ عمل ہیں۔ عبادت وریاضت، اخلاق وکردار، جہاد ومجاہدہ، صدقِ مقال، اکلِ حلال، صفائے نفس، تطہیر قلب، تزکیۂ باطن، دعوت وتبلیغ ہر شعبۂ دین ودنیا میں وہ اپنی مثال آپ ہوا کرتے تھے۔

صحابۂ کرام کے درمیان اصحاب صفہ کے نام سے ایک ایسی جماعت بھی تھی جس کے بارے میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔

اے اصحاب صُفّہ! تمہیں بشارت ہو۔ میری امت کے جو لوگ تمہاری صفات سے متصف ہوں گے اور برضا ورغبت ان صفات پر قائم رہیں گے وہ بلاشبہ جنت میں میرے ہم نشین ہوں گے۔

صحابۂ کرام کے بعد تابعین میں جو نفوس قدسیہ اصحاب تصوف کے لئے نمونۂ تقلید ہیں ان میں حضرت اویس قرنی وصال ۳۷ھ اور حضرت حسن بصری وصال ۱۱۰ھ مطابق ۷۳۸ء ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ ان حضرات کے لئے تصوف یہی تھا کہ کتاب وسنت کی روشنی میں مرضیات الٰہی کی طلب کی جائے۔

دور تبع تابعین میں عبادت وزہد وورع میں استغراق رکھنے والے حضرات کو باضابطہ صوفی کے لقب سے یاد کیا جانے لگا۔ جن میں صوفی ابوالہاشم کوفی وصال ۱۵۱ھ مطابق ۷۶۸ء سرفہرست ہیں۔

اب خشوع وخضوع کے ساتھ باضابطہ ذکر ومراقبہ شروع ہوگیا۔ حضرت رابعہ بصریہ وصال ۱۸۵ھ مطابق ۸۰۱ء کو تصوف میں بلند مقام حاصل ہوا۔

حضرت بایزید بسطامی وصال ۲۶۱ھ مطابق ۸۷۵ء حضرت جنید بغدادی وصال ۲۹۷ھ مطابق ۹۱۰ء دور تبع تابعین کے عظیم مشائخ میں شمار کئے جاتے ہیں، حضرت ابوبکر شبلی وصال ۳۳۴ھ مطابق ۹۴۹ء اپنے دور کے مشہور صوفی تھے۔

تصوف اور اصحاب تصوف کا کارواں صبر وتوکل، فقر وغناء، ذکر ومراقبہ، اخلاص وایثار، تطہیر وتزکیہ، تسبیح وتہلیل، ریاضت ومجاہدہ اور خدمتِ خلق، طلب رضائے الٰہی، واتباعِ سنتِ نبوی کے ساتھ آگے بڑھتا رہا اور عظیم وجلیل صوفیہ ومشائخ کرام یکے بعد دیگرے پیدا ہوتے رہے جن کی پاکیزہ حیات وخدمات کے ذکر وبیان کے لئے طویل دفتر درکار ہے۔

یہ ایک واضح تاریخی حقیقت ہے کہ ہندوستان کے اندر قدسی صفات صوفیہ ومشائخ کرام کے ذریعہ ہی اسلام کی تبلیغ واشاعت زیادہ ہوئی۔ کوہ وصحرا، جنگل وبیابان، وادی وآبادی جہاں سے بھی وہ گزر گئے اسلام کی شمع روشن ہوتی چلی گئی اور

جس جگہ بیٹھ گئے ان کی مسیحا نفسی سے وہاں کی زمین شاداب ہوگئی اور مردہ قلوب میں اسلام وایمان کی تازہ روح دوڑ گئی۔

اس سلسلہ میں عطائے رسول سلطان الہند خواجہ معین الدین حسن چشتی سنجری اجمیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام سب سے نمایاں ہے۔ ان کے دست حق پرست پر شرک وبت پرستی سے تائب ہوکر نوے لاکھ غیر مسلم مشرف باسلام ہوئے۔

اسی طرح ان کے فیض یافتہ مشائخ چشت نے بھی اپنے اپنے عہد میں دعوت وتبلیغ کی عظیم الشان خدمات انجام دیں۔ اور اپنے روحانی جذب وکشش سے لاکھوں غیر مسلموں کو دولتِ اسلام سے مالامال کیا جن میں یہ حضرات خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں۔

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی، حضرت قاضی حمید الدین ناگوری، حضرت صوفی حمید الدین ناگوری، حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر، حضرت علاؤالدین علی احمد صابر کلیری، محبوب الٰہی حضرت نظام الدین اولیاء، حضرت شیخ شمس الدین ترک پانی پتی، حضرت نصیر الدین چراغ دہلوی، حضرت خواجہ بندہ نواز گیسودراز وغیر ہم رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔

کفر وشرک سے بھرے ہوئے ہندوستان کے شہر شہر، قریہ قریہ میں ان بزرگان دین اور ان کے خلفائے کرام نے اپنے اخلاص وللّٰہیت، سیرت وکردار، انسانی مروت وہمدردی اور خدمت خلق کے ذریعہ توحید کا درس دیا، اسلام کی اعلیٰ اخلاقی تعلیمات پیش کیں، پاکیزہ عملی زندگی کے اعلیٰ نمونہ پیش کئے۔ تب کہیں جاکر ہندوستان کے طول وعرض میں پرچم اسلام لہرایا، نغمۂ توحید گونجا، مسجدیں تعمیر ہوکر آباد ہوئیں، اسلامی مراکز قائم ہوئے، علوم وفنون کے چراغ روشن ہوئے، دلوں کی دنیا آباد ہوئی، گمراہیوں کا پردہ چاک ہوا، تاریکیاں دور ہوئیں اور ہر طرف نور اسلام کا اجالا پھیل گیا۔ ؎

ان کا سایہ اک تجلی ان کا نقش پا چراغ
یہ جدھر گزرے ادھر ہی روشنی ہوتی گئی

انھیں کا فیضانِ کرم ہے کہ ہمارے آباء واجداد نعمت اسلام سے بہرہ ور ہوئے۔ اور انہیں کی چشم عنایت ونگاہِ التفات ہے کہ ہمارے دیدہ ودل، بصارت وبصیرت کی دولت سے مالا مال ہوئے۔ اس لئے ہمارا دینی وملی فریضہ ہے کہ انہیں یاد رکھنے کے ساتھ ساتھ ان کی زندگی کو اپنے لئے مشعل راہ بنائیں، ان کے ارشادات وتعلیمات پر عمل کرتے ہوئے اپنی دنیا وآخرت کی بھلائی کا سامان کریں، ان کے طریقۂ دعوت وتبلیغ کو اپنائیں اور ان کے سوزِ باطن وحرارت عشق وگرمیٔ قلب کی کچھ چنگاریاں اپنے اندر پیدا کرکے۔ ؎

خود جلیں دیدۂ اغیار کو بینا کردیں

ان بزرگوں کی روح کو خوش کرنے کا سب سے بہتر طریقہ یہی ہے کہ ان کے مسلکِ عشق وعرفان کو عام کیا جائے۔ اور ان کے چھوڑے ہوئے مشن کو آگے بڑھایا جائے۔ اس طریقہ کو اگر ہم صحیح طور پر اپنائیں گے تو ان کے صحیح وارث وجانشین کہلائیں گے۔ ورنہ کم ہمت اور ناخلف اولاد سے زیادہ اور ہماری کوئی حیثیت نہیں ہوگی۔

رب کائنات اپنے حبیب پاک صاحب لولاک جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کے سچے جانشینوں کے صدقہ وطفیل میں ہمیں صراط مستقیم پر گامزن رکھ کر بزرگان دین وصوفیہ ومشائخ کرام کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

حضرت شاہ نیاز احمد چشتی بریلوی

# منقبتِ خواجہ

خواجۂ خواجگاں معین الدین
فخر کون و مکاں معین الدین

سرِّ حق را بیاں معین الدین
بے نشاں را نشاں معین الدین

مظہر و جلوہ گاہِ نورِ قدم
آفتاب جہاں معین الدین

مرشد و رہنمائے اہلِ صفا
ہادیِ انس و جاں معین الدین

عاشقاں را دلیل راہ یقیں
سر راہ گماں معین الدین

خواجۂ لامکاں و قدس مقام
آسمانِ آستاں معین الدین

قربِ حق اے نیاز گر خواہی
ساز وردِ زباں معین الدین

# منقبتِ خواجہ

از:- بہادر شاہ ظفر

تم ہو اے خواجہ، معینِ سرورانِ حق پرست
تم ہو رمز آگاہ کُن اور واقف سرالست
تم مددگار ظفرؔ ہو کیوں ظفر کو ہو شکست
پر فلک کی دیکھ گردش کانپتے ہیں پاو دست
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

راہ دنیا ہے بلند وپست اور پُرپیچ وخم
جا بجا اس میں گلِ اندیشہ اور لالائے غم
ہر قدم پر خوف سے کرتا ہے سو لغزش قدم
استقامت کو بہت ہے آپ کا دستِ کرم
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

گر رہے ہیں کوہ سے سر پر مرے بارِ گناہ
اور میں عاجز نحیف وناتواں مانندِ کاہ
وقت تاریکی ہے اور ہر گام پر تاریک چاہ
ظلمت آبادِ جہاں میں پھرتا ہوں گم کردہ راہ
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

نشۂ غفلت سے پھر بدمست ہوں میں بے عمل
جوش مستی سے ہے پائے ہوشیاری میں خلل
ہوں گرا پڑتا برنگِ اشکِ مژگاں سر کے بل
دستگیری گر تمہاری ہو تو میں جاؤں سنبھل
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

یہ ہے باغِ خلد روضہ پر تمہارے گل فروش
جس کے ہر گل میں ہے بوئے بادۂ وحدت کا جوش
اک لپٹ میں سینکڑوں بیہوش ہوں جو بادہ نوش
اور یہی کہتے ہیں پھر جب کچھ انہیں آتا ہے ہوش
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

آستاں بوسی کا مجھ کو شوق تو ہے اس قدر
پر کروں کیا میں ہوں بے طاقت قدم سے سر بسر
اڑ کے میں پہونچوں ابھی میرے اگر ہوں بال وپر
ہے تمہاری ہی فقط چشمِ عنایت پر نظر
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

وہ تمہارا نور باطن ہے کہ خورشیدِ منیر
روبرو ہے اس کے ذرہ بلکہ ذرہ سے حقیر
تم پہ روشن ہے کہ میں اے خواجۂ روشن ضمیر
دوجہاں میں جانتا ہوں تم کو اپنا دست گیر
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

طوف کرتا ہے تمہارے آستاں کا آسماں
کعبۂ اہلِ صفا ہو قبلہ گاہِ مقبلاں
خواجۂ ہر دو جہاں ہو شاہِ شاہانِ جہاں
آپ کا دست حمایت چھوڑ کر جاؤں کہاں
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

بحر غم میں یہ ظفرؔ جوں موج ہو کر بے قرار
مارتا ہے دست و پا، تا ہاتھ آجاوے کنار
پر کنارہ دور ہے اور ہے تلاطم بے شمار
چاہتا ہے دستگیری، ہے یہ وقتِ اضطرار
یا معین الدین چشتی دستگیری لازم ست

مولانا حسن رضا بریلوی

# منقبتِ خواجہ

خواجۂ ہند وہ دربار ہے اعلیٰ تیرا
کبھی محروم نہیں مانگنے والا تیرا

ہے تری ذات عجب بحر حقیقت پیارے
کسی تیراک نے پایا نہ کنارا تیرا

زورِ پامالئ عالم سے اسے کیا مطلب؟
خاک میں مل نہیں سکتا کبھی ذرہ تیرا

گلشنِ ہند ہے شاداب کلیجے ٹھنڈے
واہ! اے ابرکرم زور برسنا تیرا

کیا مہک ہے کہ معطر ہے دماغِ عالم
خطۂ گلشنِ فردوس ہے روضہ تیرا

تیرے ذرہ پہ معاصی کی گھٹا چھائی ہے
اس طرف بھی کبھی اے مہر ہو جلوہ تیرا

پھر مجھے اپنا درِ پاک دکھا دو پیارے
آنکھیں پُر نور ہوں پھر دیکھ کے جلوہ تیرا

تجھ کو بغداد سے حاصل ہوئی وہ شانِ رفیع
دنگ رہ جاتے ہیں سب دیکھ کے رتبہ تیرا

کیوں نہ بغداد میں جاری ہو ترا چشمۂ فیض
بحر بغداد کی ہے نہر ہے دریا تیرا

کرسی ڈالی تری تختِ شہ جیلاں کے حضور
کتنا اونچا کیا اللہ نے رتبہ تیرا

تجھ میں ہیں تربیتِ خضر کے پیدا آثار
بحر و بر میں ہمیں ملتا ہے سہارا تیرا

خفتگانِ شبِ غفلت کو جگا دیتا ہے
سالہا سال وہ راتوں کو نہ سونا تیرا

محیِ دیں غوث ہیں اور خواجہ معینِ دیں ہیں
اے حسن کیوں نہ ہو محفوظ عقیدہ تیرا

محدث اعظم ہند سید محمد اشرفی کچھوچھوی

# منقبتِ خواجہ

غریب آئے ہیں در پر ترے غریب نواز — کرو غریب نوازی مرے غریب نواز
تمہارے در کی کرامت یہ بارہا دیکھی — غریب آئے یہاں ہوگئے غریب نواز
تمہاری ذات سے میرا بڑا تعلق ہے — کہ میں غریب بڑا تم بڑے غریب نواز
لگا کے آس بڑی دور سے میں آیا ہوں — مسافروں پہ کرم کیجئے غریب نواز
نہ مجھ سا کوئی گدا ہے نہ تم سا کوئی کریم — نہ در سے اٹھوں گا بے کچھ لئے غریب نواز
حضور اشرف سمناں کے نام کا صدقہ — ہماری جھولی کو بھر دیجئے غریب نواز

زمانہ بھر سے مجھے کردیا غنی سید
میں صدقہ جاؤں تری جوگ کے غریب نواز

سید عبدالحق چشتی رضوی امجدی اعظمی

# منقبتِ خواجہ

تصویر محمد ہے چہرہ میرے خواجہ کا — کعبہ ہے فقیروں کا روضہ میرے خواجہ کا
جس کو نہ یقیں آئے اجمیر چلا جائے — بٹتا ہے وہاں گھر گھر صدقہ میرے خواجہ کا
جنت کے نظاروں کو خاطر میں میں کیا لاؤں — نظروں میں سمایا ہے روضہ میرے خواجہ کا
دیکھو تو سخاوت میں کیا شان ہے خواجہ کی — کھاتے ہیں شہنشہ بھی ٹکڑا میرے خواجہ کا
نظروں میں نہیں بھائی کونین کی سلطانی — شاہوں سے بھی افضل ہے منگتا میرے خواجہ کا

کعبہ کی طرف زاہد میں کیسے پلٹ آؤں
سید نے بتایا ہے رستہ میرے خواجہ کا

از : نوح ناروی

# منقبتِ خواجہ

ہمیں بھی کوئی پیمانہ معین الدین چشتی کا
رہے آباد مے خانہ معین الدین چشتی کا

کبھی چھوڑا نہ کاشانہ معین الدین چشتی کا
بڑا عاقل ہے دیوانہ معین الدین چشتی کا

شرابِ معرفت بدمست کردے سارے عالم کو
چھلکتا جائے پیمانہ معین الدین چشتی کا

حسابِ حشر سے پہلے وہ داخل ہوگا جنت میں
ملے گا جس کو پروانہ معین الدین چشتی کا

جگر کو اپنے سمجھاؤں کہ اپنے دل کو بہلاؤں
یہ دیوانہ وہ دیوانہ معین الدین چشتی کا

تمنا ہے کہ میں اجمیر پہنچوں ان کے روضے پر
میرے آگے ہو کاشانہ معین الدین چشتی کا

ضیائے شمعِ عرفاں نے جہاں کو گھیر رکھا ہے
جسے دیکھو وہ پروانہ معین الدین چشتی کا

یہ سنتا ہوں سوا ہے دل کا رتبہ عرشِ اعظم سے
دلِ اعظم ہے کاشانہ معین الدین چشتی کا

انہیں عالم سے نسبت اہلِ عالم کس طرح دیتے
کہ عالم تھا جداگانہ معین الدین چشتی کا

ہمارے خانۂ دل میں خیالِ غیر کیا آئے
یہ کاشانہ ہے کاشانہ معین الدین چشتی کا

تم ہی اے نوحؔ دیوانے ہو کیا سارے زمانے میں
زمانہ بھی ہے دیوانہ معین الدین چشتی کا

## منقبتِ خواجہ

ڈاکٹر شرر مصباحی

ہوا ہے پھر مرا خلدِ نظر غریب نواز
تمہارا شہر کرامت نگر غریب نواز

ہماری عقدہ کشائی کے واسطے ہیں بنے
تمہارے ناخنِ والا ہنر غریب نواز

قبول ہو مری عمر سے بڑی ٹھہرے
جو در پہ گزری شبِ مختصر غریب نواز

ہمارے حال سے تم باخبر جو رہتے ہو
ہم اپنے حال سے ہیں بے خبر غریب نواز

حیات بانٹ رہے ہیں خدا کے بندوں میں
تمہارے کشتۂ تیر نظر غریب نواز

نہ خالی ہاتھ نہ دامن تہی کبھی جائے
درِ کریم سے یہ گدیہ گر غریب نواز

بس اپنی خیریتِ خاتمہ کا خواہاں ہے
تمہارے در سے تمہارا شرر غریب نواز

## منقبتِ خواجہ

قمر سلیمانی کانپوری

چراغ انجمن اولیاء غریب نواز
امین سطوت خیبر کشا غریب نواز

مدد کو رحمت پروردگار آتی ہے
پکارتا ہے اگر کوئی یا غریب نواز

گل حدیقۂ حسنین نور چشم علی
فدائے سیرت خیرالورا غریب نواز

ہزار شورشِ طوفاں ہو مجھ کو غم کیا ہے
مرے سفینے کے ہیں ناخدا غریب نواز

وہیں سے کھینچ لیا دامنِ کرم نے ترے
غریب نے جو پکارا کہ یا غریب نواز

سجود عشق کی لذت سے آشنا جو ہوا
وہ سر نہ آپ کے در سے اٹھا غریب نواز

خدا کرے وہی جلوے ہوں آپ کے جلوے
یہی دعا ہے یہی مدعا غریب نواز

ہماری سمت بھی للہ اک نگاہِ کرم
تڑپ رہا ہے دل مبتلا غریب نواز

برائے خواجۂ عثماں ہو اک نظر آقا
سوئے غریب محبت نما غریب نواز

قمر وہ جام ملا ہے کہ جوش مستی میں
تمام عمر پکاروں گا یا غریب نواز

حضرت مولانا مشتاق احمد نظامی الہ آبادی

# آثار و تبرکات و ایصالِ ثواب

بزرگان دین و سلف صالحین کے آثار مقدسہ کو بطور تبرک رکھنا اور ان سے برکت حاصل کرنا بھی معمولات مشائخ میں داخل ہے اور اس کی اصل نہ صرف اس امت بلکہ انبیائے سابقین وامم سابقہ میں بھی موجود ہے جس کے لئے قرآن عظیم شاہد عدل ہے۔ رب تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

ترجمہ: ”اس (حرم کعبہ) میں کھلی ہوئی نشانیاں ہیں مقام ابراہیم (علیہ السلام)“

مقام ابراہیم کے متعلق جس کو آیت مذکورہ میں ”آیات بینات“ فرمایا گیا۔ علامہ فخر الدین رازی علیہ الرحمۃ کا بیان ہے۔

ترجمہ: ”مقام ابرہیم وہ پتھر ہے کہ جس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے (تعمیر کعبہ کے وقت) اپنا قدم رکھا تھا۔ تو اللہ تعالیٰ نے اس حصے کو جو ان کے قدم کے نیچے تھا، مٹی کی طرح نرم کر دیا۔ یہاں تک کہ اس میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قدم گڑ گیا۔“

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قدم کا نشان جس پتھر پر ہے۔ اس کو باری تعالیٰ نے آیات بینات فرمایا اور تمام انبیاء اور امتوں کے لئے واجب التعظیم ٹھہرایا۔ چنانچہ تاریخ ام القریٰ شاہد ہے کہ ہر زمانے میں لوگ اس کا احترام کرتے رہے، یہاں تک کہ نزول قرآن کے بعد اس کی تعظیم میں چار چاند لگ گئے۔ اور اس کی اہمیت و عظمت اتنی بڑھ گئی کہ قرآن مجید نے فرمایا:

ترجمہ: ”تم سب لوگ مقام ابراہیم کو جائے نماز بناؤ۔“

یہ پتھر بعد طواف کعبہ ہر مومن کے لئے نماز دوگانہ کے واسطے مصلی بنا دیا گیا۔ حکم خداوندی ہے کہ نماز تو اللہ کے لئے ہے اور سجدہ اللہ کے لئے کرو۔ مگر اپنی پیشانی اس پتھر کے پاس رکھ کر خدا کا سجدہ کرو جس پتھر پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قدموں کا نشان ہے۔ یہ آثار انبیاء علیہم السلام کے ساتھ اخذ برکت نہیں تو اور کیا ہے؟

اسی طرح قرآن مجید میں بنی اسرائیل کے ایک واقعہ میں ارشاد ہوا:

ترجمہ: ”بنی اسرائیل کے نبی (شمویل علیہ السلام) نے ان سے کہا کہ اس (طالوت) کی بادشاہی کی نشانی یہ ہے کہ تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے وہ صندوق آئے گا جس میں سکون قلب ہے اور حضرت موسیٰ وہارون علیہما السلام کے تبرکات ہیں۔ فرشتے اس کو اٹھا کر لائیں گے۔ یقیناً اس میں تمہارے لئے عظیم الشان نشانی ہے۔ بشرطیکہ تم ایمان والے ہو۔“

تابوت (صندوق) بنی اسرائیل جو ملائکہ کے مقدس شانوں پر نازل ہو کر سلطنت طالوت کی نشانی بنا۔ اور بنی اسرائیل نیز تمام مومنین کے لئے عظیم الشان آیت ٹھہرا۔ اس کے انوار و تبرکات کے بارے میں علامہ فخر الدین رازی کا بیان ہے کہ:

”بنی اسرائیل اس صندوق کے وسیلے سے فتح طلب کرتے تھے اور فتح و نصرت کے لئے جنگ میں اُس کو آگے کر دیتے تھے“۔ (تفسیر کبیر)

اس صندوق میں حضرت موسیٰ وہارون علیہما السلام کے کون کون سے تبرکات تھے؟ اس کے متعلق تمام مفسرین کا متفقہ بیان ہے کہ:

ترجمہ ”وہ (تبرکات موسیٰ علیہ السلام کی نعلین اور آپ کا

عصا اور حضرت ہارون علیہ السلام کا عمامہ اور تھوڑا سا من وسلوٰی جو بنی اسرائیل پر اترا تھا۔ اور چند ٹکڑے تورات کی تختیوں کے تھے۔"

تبرکات مشائخ کی تعظیم پر پھبتیاں کسنے والے ذرا ٹھنڈے دل سے غور کریں کہ تعظیم تبرکات نہ صرف بنی اسرائیل وانبیائے بنی اسرائیل کی سنت ہے بلکہ یہ سنت الٰہیہ بھی ہے کہ تبرکات تابوت کے نقل وحمل کے لئے باری تعالیٰ نے ساکنانِ عالم قدس یعنی ملائکہ مقربین کے مقدس شانوں کو انتخاب فرمایا۔

**حدیث** (۱) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے (منیٰ میں) حجام کو بلا کر داہنی جانب کے بال مونڈنے کا حکم فرمایا۔ اور ابو طلحہ انصاری کو بلا کر موئے مبارک انھیں بطور تبرک عطا فرمایا۔ پھر بائیں جانب کے بال مونڈنے کا حکم فرمایا اور ابو طلحہ کو بال عطا فرما کر حکم فرمایا کہ اس کو لوگوں میں تقسیم کر دو۔ (بخاری ومسلم)

**حدیث** (۲) حضرت طلق بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ انھوں نے فرمایا کہ ہم لوگ بصورت وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ پھر ہم لوگوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بیعت کی اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ نماز پڑھی اور پھر یہ عرض کیا کہ ہماری زمین میں ایک گرجا گھر ہے۔ پھر ہم نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے آپ کے وضو کا بچا ہوا پانی بطور تبرک مانگا تو آپ نے پانی منگایا اور وضو فرمایا اور اس میں کلی بھی فرمائی۔ پھر ایک مشکیزہ میں ڈال کر ہمیں لے جانے کا حکم فرمایا اور یہ ارشاد فرمایا کہ جب تم اپنی زمین میں جاؤ تو گرجا گھر کو توڑ دو اور اس پانی کو اس جگہ (تبرکا) چھڑک دو۔ اور اسی جگہ مسجد بنالو تو ہم نے کہا کہ ہمارا شہر بہت دور ہے اور گرمی بہت سخت ہے۔ یہ پانی تو خشک ہو جائے گا۔ تو آپ نے فرمایا کہ اس میں پانی ملا کر بڑھا لینا۔ یہ جتنا بھی بڑھتا جائے گا سب طیب وپاکیزہ ہی ہوتا چلا جائے گا۔ (مشکوٰۃ شریف)

اس حدیث سے خاص بعد بیعت تبرکات دینا اور تبرکات کو دور دراز کے شہروں میں غائبین کے لئے لے جانا سبھی وہ چیزیں ثابت ہوگئیں جو خیر القرون سے آج تک مشائخ صوفیہ میں رائج ہیں۔

**حدیث** (۳) حضرت اسماء بنت ابو بکر سے روایت ہے کہ انھوں نے ایک اونی جبہ کسروانی ساخت کا نکالا، جس کی پلیٹ ریشمین تھی۔ اور اس کے دونوں چاک پر بھی ریشم کی گونٹ تھی۔ پھر کہا کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جبہ ہے۔ یہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس تھا۔ جب ان کی وفات ہوگئی تو میں نے اسے اپنے قبضہ میں کر لیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کو پہنتے تھے۔ لہٰذا ہم اس کو دھو دھو کر مریضوں کو پلاتے ہیں اور اس کے وسیلے سے شفا طلب کرتے ہیں۔ (مسلم شریف)

شفائے قاضی عیاض میں حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ تحریر ہے کہ:

"حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ٹوپی میں کچھ موئے مبارک سلے ہوئے تھے۔ کسی لڑائی میں وہ ٹوپی گر گئی تو آپ نے اتنا شدید حملہ کیا کہ صحابہ کرام نے اس کو پسند نہیں فرمایا کیونکہ اس حملے میں بہت سے مسلمان شہید ہوگئے تھے۔ حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے یہ حملہ ٹوپی کے لئے نہیں کیا تھا بلکہ اس موئے مبارک کے لئے یہ حملہ تھا جو ٹوپی میں تھے کہ کہیں اس کی برکت مجھ سے چھین نہ لی جائے اور مشرکین کے ہاتھ نہ لگ جائے"۔ (شفا شریف)

اس کے بعد یہی صاحب شفا تعظیم آثار نبویہ کے بارے میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا ایک عجیب وغریب واقع نقل فرماتے ہیں کہ

"حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو دیکھا گیا کہ

منبر نبوی کی جلوس گاہ پر ہاتھ رکھ کر اس ہاتھ کو اپنے منہ پر پھیر لیا"۔ (شفا شریف)

ان کے علاوہ بکثرت احادیث صحیحہ اس مضمون کی مروی ہیں کہ صحابۂ کرام حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے لعاب دہن اور وضو کے پانی کو بطور تبرک چہرے اور آنکھوں پر ملتے تھے اور اپنے پانی کے برتن لوگ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے پاس لاتے تھے تو حضور علیہ الصلوۃ والسلام تبرکاً اس میں اپنا دست مبارک ڈال دیتے تھے۔

الحاصل آثار و تبرکات بزرگان سے برکت حاصل کرنا اور ان کی تعظیم کرنا، انبیائے سابقین سے تا عہد خاتم النبیین اور پھر دور صحابہ سے آج تک یہ سلسلہ جاری ہے جس کا انکار درحقیقت آفتاب عالمتاب کا انکار ہے۔

معمول ہے کہ مشائخ کرام اپنے مریدین و خلفاء کو بوقت بیعت و خلافت عموماً اپنا عمامہ، یا کلاہ، یا جبہ وغیرہ عنایت فرماتے ہیں، اسی کو عرف عام میں خرقہ کہتے ہیں۔ اگرچہ اصطلاح تصوف میں خرقہ کے اصل معنی پیر و مرید کے درمیان ایک ارتباط خاص ہو جانے کے ہیں۔ چنانچہ عوارف المعارف شریف میں ہے کہ:

"خرقہ پہننا درحقیقت پیر و مرید کے درمیان ایک تعلق خاص ہو جانا اور پیر کو اپنے نفس پر حاکم بنالینا ہے"۔

عمامہ، جبہ وغیرہ درحقیقت اصطلاح خرقہ کی ایک ظاہری علامت ہے۔ لیکن عام طور پر عرف میں خرقہ سے مراد وہی کپڑا ہوتا ہے جو شیخ کی طرف سے مرید کو مرحمت ہوتا ہے۔

بہر کیف مشائخ کی خرقہ پوشی کی اصل شارع علیہ الصلوۃ والسلام سے ثابت ہے اور دوسرے تمام معمولات صوفیہ کی طرح اس معمول کی اصل بھی خیر القرون میں موجود تھی۔ اگرچہ اس کے بعض جزئیات ولوازم مروجہ ثابت نہیں لیکن وہ بھی اہل اللہ کے تعامل واستحسان کی وجہ سے ازروئے شریعت فعل حسن ہی قرار پائیں گے۔ اس بارے میں چند حدیثیں قابل ذکر ہیں۔

**حدیث** (۱) حضرت ام خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس کچھ کپڑے لائے گئے۔ جن میں ایک چھوٹی سی کالی کملی بھی تھی تو حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ یہ میں کس کو پہناؤں؟ قوم خاموش رہی۔ پھر خود ہی فرمایا کہ میرے پاس ام خالد کو لاؤ۔ چنانچہ ام خالد کہتی ہیں کہ لوگ مجھے حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی خدمت میں لائے تو حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے وہ کملی مجھے اپنے دست مبارک سے پہنا کر دو مرتبہ یہ فرمایا کہ تو اس کو پرانی کر اور پھاڑ (یعنی تیری عمر دراز ہو کہ تو اس کو پہن کر پرانی کرے)

(عوارف وغیرہ)

اس حدیث کو نقل کر کے شیخ شہاب الدین سہروردی علیہ الرحمہ نے فرمایا:

ترجمہ: "پوشیدہ نہ رہے کہ خرقہ پوشی جس شکل میں کہ مشائخ اس کا اعتبار کرتے ہیں۔ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نہیں تھی اور یہ طریقہ اور اس کے لئے مجمع کرنا اور سامان تیار کرنا یہ سب ایسے کام ہیں جن کو مشائخ نے ایک اچھا کام شمار کیا ہے۔ اور اس کام کی اصل (دلیل شرعی) وہ حدیث ہے جو ہم نے اوپر روایت کی ہے۔" (یعنی حدیث ام خالد)

**حدیث** (۲) طبرانی کی روایت میں ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب کسی کو والی (گورنر) بنا کر کہیں روانہ فرماتے تو اس کی دستار بندی فرماتے اور شملہ دائیں جانب سے کان کی طرف چھوڑتے۔ (دار المعارف)

**حدیث** (۳) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔ انھوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غدیر خم کے دن میری دستار بندی فرمائی اور شملہ میرے پیچھے چھوڑا۔ (دار المعارف)

اسی طرح صوفیہ کرام خرقہ کے ثبوت کے لئے اس حدیث کو بھی دلیل کے طور پر پیش فرماتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے

پاس اپنا جبہ شریف بھیجا تھا۔ چنانچہ حضرت مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی علیہ الرحمۃ سے جب خرقہ پوشی کی رسم کا سوال کیا گیا تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ:

نمی بینی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خرقہ مبارک نزد خواجہ اویس قرنی فرستاد (لطائف اشرفی)

کیا تم نہیں دیکھتے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواجہ اویس قرنی کے پاس خرقہ مبارک بھیجا تھا؟

مذکورۂ بالا حدیثوں سے واضح ہوگیا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ام خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کالی کملی اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور دوسرے والیوں کو عمامہ اور حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جبہ عنایت فرمایا اور جیسا کہ طبرانی کی روایت سے ثابت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر والی کی اپنے دست مبارک سے دستار بندی فرماتے۔ اہل فہم پر روشن ہے کہ مشائخ کی مروجہ خرقہ پوشی اور عہد رسالت کے والیوں کی دستار بندی میں ذرا بھی فرق نہیں بلکہ سچ پوچھو تو مشائخ کی خرقہ پوشی در حقیقت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اسی مبارک سنت کو زندہ کرنا اور زندہ رکھنا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

### فاتحہ

ایصال ثواب میں مشائخ کرام کا طریقہ جس کو عرف عام میں فاتحہ بھی کہتے ہیں، یہ ہے کہ کچھ کھانا یا شیرینی وغیرہ سامنے رکھ کر الحمد شریف اور دوسری چند سورتیں اور آیتیں اور درود شریف پڑھ کر ہاتھ اٹھا کر میت کے لئے دعا کرتے ہیں اور جناب باری میں عرض کرتے ہیں کہ اس تلاوت اور خیرات کا ثواب فلاں شخص کو پہنچے۔

طریق مذکورہ میں تین چیزیں تحقیق طلب ہیں۔ ایصال ثواب۔ کھانا۔ سامنے رکھ کر تلاوت، ہاتھ اٹھا کر دعا۔ بحمدہ تعالیٰ یہ تینوں باتیں احادیث سے ثابت ہیں اور تمام علماء و مشائخ اہلسنت کا معمول ہیں۔

## ایصال ثواب

یہ مسئلہ علماء و مشائخ اہلسنت کا متفق علیہ و اجماعی مسئلہ ہے اور اہلسنت کا یہ مسلمہ عقیدہ ہے کہ زندوں کے اعمال مُردوں کے لئے نفع بخش ہیں۔ چنانچہ عقائد نسفیہ میں ہے:

ترجمہ: "زندہ لوگ اگر مردوں کے لئے دعا کریں یا مردوں کی طرف سے صدقہ کریں تو اس سے مُردوں کو فائدہ پہنچتا ہے اور اس مسئلہ میں صرف (گمراہ فرقہ) معتزلہ کا اختلاف ہے۔"

اسی طرح ہدایہ ص: ۲۶۳ باب الحج عن الغیر میں ہے:

ترجمہ: "ہر انسان کے لئے یقیناً یہ جائز ہے کہ وہ اپنے عمل کا ثواب کسی غیر کو بخش دے۔ نماز ہو یا روزہ، صدقہ ہو یا اس کے علاوہ۔ یہی اہل سنت و جماعت کا مذہب ہے۔"

اس بارے میں حدیثیں بکثرت وارد ہوئی ہیں لیکن ہم یہاں صرف تین حدیثوں کے ترجمہ پر اکتفا کرتے ہیں۔

(۱) حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ میری ماں اچانک مر گئی۔ اب میرے کسی عمل سے اس کو نفع پہنچ سکتا ہے یا نہیں؟ تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ کیوں نہیں۔ تم کنواں کھدواؤ اور اس کے پاس حاضر ہو کر یوں کہہ دو کہ اس کا ثواب سعد کی ماں کو پہنچے۔ (صحیحین)

(۲) ایک شخص نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دریافت کیا کہ میں اپنے والدین کے ساتھ ان کی زندگی میں احسان و سلوک کیا کرتا تھا تو کیا اب ان کے مرنے کے بعد بھی کچھ کر سکتا ہوں؟ تو ارشاد ہوا کہ تم اپنی نماز کے ساتھ ان کی طرف سے کچھ نمازیں پڑھ لو اور اپنے روزوں کے ساتھ ان کی طرف سے کچھ روزے رکھ لو (یعنی کچھ نمازوں اور روزوں کا ثواب انھیں بخش دو۔) (طبرانی)

(۳) ایک شخص نے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ میری ماں کا انتقال ہو گیا ہے اگر میں اس کی طرف سے کچھ صدقہ کروں تو کیا اس کو ثواب پہنچے گا۔ تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ہاں ثواب پہنچے گا۔ (بخاری شریف)



لیس اختر مصباحی

# سلطان الہند خواجہ معین الدین چشتی اجمیری

## "نام ونسب"

عطائے رسول سلطان الہند خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ نجیب الطرفین سید تھے والد ماجد خواجہ غیاث الدین عالم وفاضل اور صاحب کمال بزرگ تھے آپ کی والدہ ماجدہ ام الورع جنھیں بی بی ماہ نور بھی کہا جاتا ہے وہ بھی بڑی نیک دل عابدہ زاہدہ تھیں۔ والدین کریمین نے آپ کا نام معین الدین رکھا اور پیار وشفقت سے اپنے اس نیک بخت بچے کو حسن کے نام سے پکارا کرتے تھے۔ اور آج ہندوپاک وغیر ممالک کے مسلمان عقیدت ومحبت کے ساتھ خواجہ غریب نواز کے نام سے آپ کو یاد کرتے ہیں۔

آپ کا نسب نامۂ پدری یہ ہے: خواجہ معین الدین بن خواجہ غیاث الدین بن کمال الدین بن احمد حسین بن خواجہ نجم الدین طاہر بن سید عبدالعزیز بن سید ابراہیم بن سید ادریس بن علی رضا بن سید امام موسیٰ کاظم بن امام جعفر صادق بن امام محمد باقر بن امام زین العابدین بن حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔

آپ کا نسب نامۂ مادری یہ ہے:۔ بی بی ام الورع الموسوم بی بی ماہ نور وبی بی خاص الملہ بنت سید داؤد بن حضرت عبداللہ الحنبلی بن سید یحیٰ زاہد بن سید محمد روحی بن سید داؤد بن سید ناموسیٰ ثانی بن سیدنا عبداللہ ثانی بن سید موسیٰ اخوند بن سید عبداللہ بن سیدنا حسن مثنیٰ بن سیدنا حضرت امام حسن بن حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔

## ولادت مبارکہ

آپ کی تاریخ ولادت چودہ رجب ۵۳۷ھ مطابق ۱۱۴۲ء بوقت صبح بروز دوشنبہ ہے سن ولادت کے سلسلہ میں اختلاف بھی ہے مگر ۵۳۷ھ کو اکثر مؤرخین نے ترجیح دی ہے خطۂ سجستان کے قصبہ سنجر میں آپ کی ولادت ہوئی۔ بعض مؤرخین خطۂ اصفہان کو آپ کی جائے پیدائش بتاتے ہیں۔ آپ کی والدہ ماجدہ بیان فرماتی ہیں کہ جب معین الدین میرے شکم میں تھے تو میرا دل فرحت وانبساط سے معمور تھا، گھر میں ہر طرف خیروبرکت تھی ولادت کے وقت عجیب سی روشنی تھی۔ میں نے دیکھا کہ ولادت کے بعد میرا بچہ سجدہ میں پڑا ہوا ہے اور گھر بھر میں خوشبو ہی خوشبو تھی۔

## "عہد طفولیت"

آپ کے دیندار والدین نے ناز ونعمت کے ساتھ آپ کی پرورش کی اور آپ کو پاکیزہ اخلاق وکردار کا حامل بنایا، عام بچوں کے ساتھ کھیل کود سے آپ دور رہتے تھے، اچھے اور نیک کاموں کی طرف آپ کا میلان تھا، طبیعت سنجیدہ تھ[illegible]ے ہم عمر بچوں کو اپنے گھر بلا کر انھیں کھلا پلا کر آپ بہت خو[illegible]ا کرتے تھے، آپ کی پیشانی سے نور چمکتا تھا آپ کے بچپن کے دو مستند واقعات تحریر کئے جاتے ہیں جن سے آپ کی شان غ[illegible] اظہار ہوتا ہے۔

شیرخوارگی کے عالم میں جب آپ اپنی والدہ ماجدہ کا دودھ پیا کرتے تھے اور گود میں کھیلا کرتے تھے۔ اس وقت اگر کوئی عورت اپنے شیرخوار بچے کے ساتھ آپ کے گھر آجاتی اور بچہ دودھ کے لئے روتا تو فوراً آپ اپنی والدہ کو اشارہ فرماتے جس کا مطلب یہ ہوا کرتا تھا کہ آپ اپنا دودھ اس بچہ کو پلادیں۔ چنانچہ

آپ کی والدہ اس بچہ کو دودھ پلانے لگتیں جسے دیکھ کر آپ بہت خوش ہوتے اور مسکرانے لگتے۔

اپنے بچپن میں ایک بار آپ اچھے کپڑوں میں ملبوس ہو کر نماز عید کے لئے گھر سے باہر نکلے اور راستہ میں دیکھا کہ ایک اندھا بچہ پھٹا پرانا کپڑا پہنے ہوئے ہے تو آپ کا دل بے چین ہو گیا اور چہرہ پر اداسی چھا گئی آپ نے فوراً اپنے کپڑے اتار کر اس اندھے بچہ کو پہنا دیا اور خود پرانا کپڑا پہن کر اسے اپنے ساتھ لے کر عید گاہ گئے۔

## تعلیم

آپ کے والد ماجد نے آپ کو زیور تعلیم سے آراستہ کیا۔ نو سال کی عمر میں آپ نے قرآن شریف حفظ کیا پھر ایک مدرسہ میں داخل ہو کر تفسیر وحدیث اور فقہ کی تعلیم پائی اور علوم ظاہری کی تکمیل کے بعد آپ علوم باطنی کی تحصیل کے لائق ہو گئے۔

## روحانی انقلاب

ابھی آپ کی عمر پندرہ سال کی پوری نہیں ہوئی تھی کہ ماہ شعبان ۵۴۴ھ میں آپ کے والد ماجد کا سایہ شفقت آپ کے سر سے اٹھ گیا اور یتیمی کا یہ داغ ابھی ہرا ہی تھا کہ کچھ عرصہ بعد آپ کی والدہ ماجدہ بھی آپ کو داغ مفارقت دے گئیں اور حیرانی و پریشانی کے عالم میں خود آپ کو اپنے حالات و معاملات کا ذمہ دار اور نگراں بننا پڑا، صبر و رضا کے ساتھ آپ نے یہ ایام گزارنے شروع کئے اور والد کے ترکہ سے ملے ہوئے ایک باغ اور پن چکی کو اپنا ذریعہ معاش بنایا۔

۵۴۴ھ ہی کا واقعہ ہے کہ آپ اپنے باغ میں پانی دے رہے تھے اور اس کی دیکھ بھال کر رہے تھے کہ اشارۂ غیبی سے ایک بزرگ حضرت ابراہیم قندوزی باغ کے اندر آ پہونچے جنہیں دیکھتے ہی ادب و نیاز مندی کے ساتھ آپ نے ایک سایہ دار درخت کے نیچے بٹھایا اور عزت و تکریم کے ساتھ انگور کا خوشہ پیش کر کے ان کے سامنے باادب بیٹھ گئے اس تواضع وانکساری سے حضرت ابراہیم قندوزی بہت متاثر ہوئے اور انھوں نے بغل سے کھلی نکالی اور اسے چبا کر آپ کے منہ میں ڈال دیا۔ اسے کھانا تھا کہ آپ کی دنیا بدل گئی اور دل انوار الٰہی سے چمک اٹھا۔

اپنا گھر بار اور باغ و پن چکی سب کچھ دو چار روز کے اندر ہی بیچ کر درویشوں اور ضرورت مندوں کے درمیان تقسیم کر کے سمر قند و بخارا کی راہ لی اور وہاں پانچ سال تک دینی علوم وفنون کی تحصیل و تکمیل میں صرف کئے، یہ زمانہ ۵۴۴ھ مطابق ۱۱۵۰ء سے ۵۵۰ھ مطابق ۱۱۵۵ء تک کا ہے۔ مولانا حسام الدین بخاری اور مولانا شرف الدین صاحب شرع الاسلام جیسے جلیل القدر علماء سے وہاں آپ نے استفادہ کیا۔

## "سیر وسیاحت"

آپ نے اہل اللہ اور بلند ہمت بزرگوں کی طرح ۵۵۰ھ مطابق ۱۱۵۵ء سے ۵۶۱ھ مطابق ۱۱۶۵ء تک زمین کے مختلف حصوں کی سیاحت کرتے ہوئے علماء وصلحاء کی زیارت کی اور بغداد حرمین طیبین، نیشاپور، شام، کرمان، ہمدان، تبریز استرآباد، خرقان، سمرقند، ہرات، سبزوار، ملتان، لاہور، غزنی، رے وغیرہ کا سفر کیا۔ ان اسفار میں بزرگوں کے فیض صحبت سے خوب خوب استفادہ کیا۔

## سفر کے تین نصیحت آمیز اور عبرت انگریز واقعات

(۱) میں (خواجہ معین الدین چشتی) ایک مرتبہ ایک شہر میں پہنچا جو شام کے نزدیک ہے۔ یہاں ایک بزرگ احد محمد الواحد غزنوی ایک غار میں رہا کرتے تھے۔ بہت لاغر تھے۔ لبادہ پر بیٹھے تھے۔ دو شیر ان کے سامنے کھڑے تھے۔ دعا گو (خواجہ معین الدین) شیروں کی وجہ سے نزدیک نہیں گیا۔ جب ان بزرگوں نے دیکھا۔ فرمایا: چلے آؤ۔ ڈرو نہیں۔ کہنے لگے اگر کسی کو ضرر رسانی کا قصد نہیں کروگے تو وہ بھی تمہیں نقصان نہیں پہونچائے گا۔ شیر کیا چیز ہیں جو ان سے خوف کیجئے۔ جو خدا سے

ڈرتا ہے اس سے سب ڈرتے ہیں۔ پھر پوچھا کہاں سے آنا ہوا؟ میں نے کہا کہ بغداد سے۔ کہنے لگے خوب آئے۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ درویشوں کی خدمت کیا کرو تاکہ تم مرد بزرگ بن جاؤ۔ پھر فرمایا خلقت سے عزلت گزیں ہو کر اس غار میں مقیم ہوں اور ایک چیز کے خوف سے تیس سال روتے ہوئے گزر گئے ہیں۔ میں نے دریافت کیا۔ وہ کیا چیز ہے؟ فرمایا نماز۔ جب میں نماز پڑھتا ہوں تو یہ دیکھ کر روتا ہوں کہ اس نماز کی کیا حقیقت ہے جو میں پڑھتا ہوں کیونکہ اگر ذرہ بھر بھی شرط نماز چھوٹ جائے تو میرا سب کیا ہوا بے کار ہو جائے۔ پھر فرمایا اے درویش! اگر حق نماز کا ادا کیا تو بڑا کام کیا۔ ورنہ عمر غفلت میں گزار دی۔ (دلیل العارفین از خواجہ قطب الدین بختیار کاکی)

(۲) ایک مرتبہ میں (خواجہ معین الدین چشتی) اور شیخ احمد الدین کرمانی کرمان میں سفر کر رہے تھے یہاں ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی یہ بڑے مشغول اور پیر متقی تھے۔ الغرض ان کے پاس پہنچ کر سلام کیا۔ یہ بزرگ بہت نحیف و نزار تھے۔ بات بھی بہت کم کرتے تھے مجھے خیال ہوا کہ ان سے دریافت کروں کہ آپ اس قدر ضعیف کیوں ہیں؟ چونکہ وہ روشن ضمیر تھے میرے دریافت کرنے سے پہلے فرمایا۔ اے درویش! ایک دن دوستوں کے ساتھ میرا گورستان میں گزر ہوا۔ میں ایک قبر کے پاس بیٹھ گیا۔ وہاں کوئی بات ہنسی کی ہوئی اس پر میں قہقہہ کے ساتھ خندہ زن ہوا۔ اس قبر سے آواز آئی اے غافل! جسے یہ مقام گور در پیش ہو، ملک الموت جیسا حریف ہو اور زیر خاک جس کے مونس سانپ اور بچھو ہوں اس کو ہنسی سے کیا کام؟ جب میں نے یہ سنا، وہاں سے اُٹھ کھڑا ہوا اور یاروں کے ہاتھ چوم کر رخصت ہوا اور اس غار میں آ کر مقیم ہوا۔ آج تک اس واقعہ کی ہیبت سے پگھل رہا ہوں اور چالیس سال سے بوجہ شرمندگی آسمان کی طرف نہیں دیکھتا۔ (دلیل العارفین)

(۳) بحالت مسافرت بخارا میں ایک شخص سے ملاقات ہوئی یہ ازحد مشغول تھا لیکن نابینا تھا میں نے اس سے پوچھا کب سے نابینا ہوئے؟ فرمایا جب میرا کام کمالیت کو پہنچا اور وحدانیت و عظمت پر نگاہ پڑنی شروع ہوئی تو ایک دن میری نگاہ غیر پر پڑ گئی غیب سے آواز آئی۔ اے مدعی! دعویٰ تو ہماری محبت کا کرتا ہے مگر غیر کی طرف دیکھتا ہے۔ جب یہ آواز سنی تو ایسا شرمندہ ہوا کہ بات تک نہ ہو سکی۔ بارگاہ الٰہی میں دعا کی کہ جو آنکھ دوست کے سوا غیر کو دیکھے اندھی ہو جائے۔ اچھی طرح کہہ بھی نہ پایا تھا کہ دونوں آنکھوں کی بصارت چلی گئی (دلیل العارفین)

## بیعت و خلافت

حضرت خواجہ معین الدین چشتی جب اپنے سیر و سیاحت کے درمیان ۵۵۲ھ میں علاقہ نیشاپور کے قصبہ ہارون میں پہنچے تو وہاں پہ عارف باللہ حضرت خواجہ عثمان ہارونی چشتی کے دست حق پرست پر بیعت کیا اور وہیں ڈھائی سال تک ریاضت و مجاہدہ میں مصروف رہے اور اجازت و خلافت سے سرفراز ہوئے۔

اپنے واقعۂ بیعت کے سلسلے میں آپ بیان فرماتے ہیں۔ ایسی صحبت میں جس میں بڑے بڑے معظم و محترم مشائخ کبار جمع تھے میں ادب سے حاضر ہوا اور روئے نیاز زمین پر رکھ دیا۔ حضرت مرشد نے فرمایا دو رکعت نماز ادا کر۔ میں نے فوراً تکمیل کی۔ رو بہ قبلہ بیٹھ۔ میں ادب سے قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ گیا۔ پھر ارشاد ہوا سورۂ بقرہ پڑھ۔ میں نے خلوص و عقیدت سے پوری سورت پڑھی۔ تب فرمایا۔ ساٹھ بار کلمہ سبحان اللہ کہو۔ میں نے اس کی تعمیل کی۔ ان مدارج کے بعد حضرت مرشد قبلہ خود اُٹھ کھڑے ہوئے۔ میرا ہاتھ اپنے دست مبارک میں لیا۔ آسمان کی طرف نظر اُٹھا کے دیکھا اور فرمایا میں نے تجھے خدا تک پہونچا دیا۔ ان جملہ امور کے بعد حضرت مرشد قبلہ نے ایک خاص وضع کی ترکی ٹوپی جو کلاہ چار ترکی کہلاتی ہے میرے سر پر رکھی۔ اپنی خاص کملی مجھے اوڑھائی اور فرمایا بیٹھ۔ میں فوراً بیٹھ گیا۔ اب ارشاد ہوا، ہزار بار سورہ اخلاص پڑھ۔ میں اس کو بھی ختم کر چکا تو فرمایا۔ ہمارے مشائخ کے طبقات میں بس یہی ایک

شب و روز کا مجاہدہ ہے۔ لہذا جا اور کامل ایک شب و روز کا مجاہدہ کر۔ اس حکم کے بموجب میں نے پورا دن عبادت الٰہی اور نماز و طاعت میں بسر کی۔ دوسرے دن حاضر ہو کر روئے نیاز زمین پر رکھا تو ارشاد ہوا بیٹھ جا۔ میں بیٹھ گیا۔ پھر ارشاد ہوا اوپر دیکھ۔ میں نے نگاہ آسمان کی طرف اُٹھائی تو دریافت فرمایا کہاں تک دیکھتا ہے؟ عرض کیا عرشِ معلیٰ تک۔ تب ارشاد ہوا۔ نیچے دیکھ۔ میں نے آنکھیں زمین کی طرف پھیری۔ تو پھر وہی سوال کیا کہاں تک دیکھتا ہے؟ عرض کیا تحت الثریٰ تک۔ حکم ہوا پھر ہزار بار سورۂ اخلاص پڑھ اور جب اس حکم کی بھی تعمیل ہو چکی تو ارشاد ہوا کہ آسمان کی طرف دیکھ اور بتا کہاں تک دیکھتا ہے؟ میں نے دیکھ کر عرض کیا حجاب عظمت تک۔ اب فرمایا آنکھیں بند کر۔ میں نے بند کر لی۔ ارشاد فرمایا اب کھول دے۔ میں نے کھول دی تب حضرت نے اپنی دونوں انگلیاں میری نظر کے سامنے کی اور پوچھا کیا دیکھتا ہے؟ عرض کیا اٹھارہ ہزار عالم دیکھ رہا ہوں۔ جب میری زبان سے یہ کلمہ سنا تو ارشاد فرمایا بس تیرا کام پورا ہو گیا پھر ایک اینٹ کی طرف دیکھ کر فرمایا اسے اٹھا۔ میں نے اٹھایا تو اس کے نیچے سے کچھ دینار نکلے۔ فرمایا انہیں لے جا کے درویشوں میں خیرات کر۔ چنانچہ میں نے ایسا ہی کیا۔ (انیس الارواح)

## شجرۂ بیعت

| | | |
|---|---|---|
| خواجہ معین الدین چشتی | وصال | ۶۳۳ھ |
| خواجہ عثمان ہارونی | وصال | ۶۱۷ھ |
| خواجہ حاجی شریف زندنی | وصال | ۵۸۴ھ |
| خواجہ قطب الدین مودود چشتی | وصال | ۵۲۷ھ |
| خواجہ ناصر الدین ابویوسف چشتی | وصال | ۴۵۹ھ |
| خواجہ ابو محمد بن احمد ابدال چشتی | وصال | ۴۱۷ھ |
| خواجہ ابواحمد ابدال چشتی | وصال | ۳۵۵ھ |
| خواجہ ابواسحٰق شامی چشتی | وصال | ۳۲۹ھ |
| علو ممشاد دینوری | وصال | ۲۹۹ھ |
| خواجہ امین الدین ابوہبیرہ البصری | وصال | ۲۸۷ھ |
| خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی | وصال | ۲۵۲ھ |
| خواجہ ابراہیم ادھم بلخی | وصال | ۲۶۱ھ |
| خواجہ ابوالفیض فضیل بن عیاض | وصال | ۱۸۷ھ |
| خواجہ واحد بن زید | وصال | ۱۷۷ھ |
| خواجہ حسن بصری | وصال | ۱۱۱ھ |
| امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ | وصال | ۴۰ھ |
| محبوب کردگار سید الابرار محمد مصطفیٰ علیہ السلام | وصال | ۱۱ھ |

## نسبت چشت

زہد و تقویٰ کے امام حضرت شیخ علو ممشاد دینوری کے خلیفہ و جانشین حضرت شیخ ابواسحاق شامی چشتی حضرت خواجہ معین الدین چشتی کے مشائخ طریقت میں سے ہیں ان کی طرف نسبت کرتے ہوئے چشتی کی شہرت ہوئی۔

پیر چشت ابواسحاق شامی چشتی جب حضرت خواجہ علو ممشاد دینوری سے بغداد شریف میں بیعت ہوئے تو پوچھا تمہارا نام کیا ہے؟ خواجہ ابواسحاق شامی نے نیاز مندی کے ساتھ عرض کیا کہ مجھے ابواسحاق شامی کہا جاتا ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا۔ آج سے تمہیں اسحاق چشتی کہا جائے گا اہل چشت اور اس ملک کے لوگ تم سے ہدایت پائیں گے اور جو لوگ تمہارے سلسلہ میں داخل ہوں گے انہیں بھی قیامت تک چشتی کہا جائے گا۔

مقام چشت علاقہ ہرات (موجودہ افغانستان کا حصہ) میں خواجہ ابواسحاق شامی نے رشد و ہدایت کی بساط بچھائی اور آپ کے سلسلہ کے دوسرے بزرگ خواجہ ابواحمد چشتی، خواجہ ابویوسف چشتی، خواجہ قطب الدین مودود چشتی نے بھی چشت کو رونق بخشی اور چشت ہی کو اپنی آخری آرام گاہ بنایا۔

سات واسطوں سے حضرت خواجہ معین الدین چشتی کے شیخ طریقت سالار چشتیاں خواجہ ابواسحٰق شامی چشتی کی نسبت سے چشتی سلسلہ کو فروغ ہوا اور پھر سلطان الہند خواجہ معین الدین

حسن چشتی کے ذریعہ کروڑوں مسلمان سلسلۂ چشت سے وابستہ ہو کر چشتی کہے اور لکھے جانے لگے۔

الٰہی تا بود خورشید و ماہی
چراغ چشتیاں را روشنائی

## "مرشد کامل ابوالنور خواجہ عثمانی ہارونی چشتی"

نیشاپور کے علاقہ میں ہارون کے نام سے وہ مقدس مقام ہے۔ جہاں ایک مذہبی و علمی سید گھرانے میں ابوالنور خواجہ عثمان ہارونی چشتی کی ۵۳۶ھ مطابق ۱۱۴۱ء میں ولادت ہوئی گیارہ واسطوں سے آپ کا سلسلۂ نسب حضرت علی مرتضیٰ سے جاملتا ہے۔ نیشاپور ہی میں تفسیر، حدیث، فقہ وغیرہ کی تعلیم حاصل کر کے مشہور عالم و فاضل ہوئے اور پھر علم باطن کی طرف متوجہ ہو کر کسی مرشد کامل کی تلاش میں شہر شہر گھومتے ہوئے بالآخر حضرت خواجہ شریف زندنی چشتی کے دامن کرم سے وابستہ ہوگئے۔ ان کے ہاتھ پر بیعت کی اور ریاضت و مجاہدہ و مکاشفہ کے بعد خرقہ خلافت سے سرفراز ہوئے۔

ستر سال تک عبادت و ریاضت میں اس طرح گزارے کہ روزانہ ایک ختم قرآن حکیم کرتے، رات و دن عبادت الٰہی میں مصروف رہتے، روزے رکھتے، کبھی پیٹ بھر کھانا نہ کھاتے، مال و زر کو ہاتھ نہ لگائے اور دنیا و مافیہا سے بے نیاز ہو کر ہمیشہ یادالٰہی میں مستغرق رہتے۔

ایسے عظیم مرشد کامل سے خواجہ معین الدین چشتی نے بمقام ہارون علاقہ نیشاپور پہنچ کر ۵۵۲ھ میں شرف بیعت حاصل کیا اور ڈھائی سال تک اس مرشد کامل کی سرپرستی و نگرانی میں مصروف مجاہدہ و ریاضت رہ کر اجازت و خلافت سے سرفراز ہوئے۔

حضرت خواجہ معین الدین چشتی ۵۶۲ھ مطابق ۱۱۶۶ء کے فیضان مرشد کا ذکر کرتے ہوئے جو کچھ تحریر فرماتے ہیں۔ اسے انیس الارواح کے حوالہ سے ہم ابھی گزشتہ سطور میں نقل کر چکے ہیں۔

آپ عظیم منصب ولایت پر فائز تھے۔ آپ کی عظمت و بزرگی مسلم تھی، بارگاہِ الٰہی کا قرب آپ کو حاصل تھا، بہت سی کرامتوں کا آپ سے صدور ہوا۔ ایک مشہور کرامت یہ ہے۔

مقام ہارون سے بغداد کے لئے ایک بار حضرت عثمان ہارونی روانہ ہوئے۔ منزلوں پر منزلیں طے کرتے ہوئے ایک ایسی منزل پر آپ کا قیام ہوا جہاں آتش پرست رہتے تھے اور انہوں نے اپنی عبادت کے لئے ایک زبردست آتش کدہ بنا رکھا تھا جس میں روزانہ بیس گاڑی لکڑیاں جلائی جاتی تھیں اور آگ ہمیشہ روشن رہتی۔ آتش پرست اس کے اردگرد بھیڑ لگائے رہتے تھے اور آگ کی پوجا کرتے تھے۔

اس منزل پر ایک سایہ دار درخت کے نیچے حضرت خواجہ عثمان ہارونی نے قیام فرمایا اور نماز کا وقت آیا تو مصلّٰی بچھا کر نماز میں مصروف ہو گئے اور اپنے ایک خادم کو حکم دیا کہ افطار کے لئے آگ کا انتظام کر کے روٹی تیار کرے۔ خادم آگ لینے کے لئے آتش کدہ پہونچے اور آگ مانگی تو آتشد پرستوں نے یہ جواب دیتے ہوئے آگ دینے سے انکار کر دیا کہ آگ کو ہم معبود سمجھتے ہیں۔ اس لئے ہم اس میں سے تمہیں آگ نہیں دے سکتے۔

خادم ناکام ہو کر واپس لوٹے اور حضرت خواجہ عثمان ہارونی سے عرض کیا جسے سن کر آپ بنفس نفیس آتش کدہ پہنچے وہاں آپ نے دیکھا۔ ایک بوڑھا شخص جس کا نام مخشیا تھا اس کی گود میں ایک سات سالہ بچہ تھا۔ بہت سے آتش پرست اس بوڑھے کے آس پاس بیٹھے ہوئے تھے اور سب آگ کی پرستش میں مصروف تھے۔ آپ نے اس بوڑھے شخص کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔ تم لوگ اس آگ کی پرستش کیوں کرتے ہو؟ یہ تو اللہ کی مخلوقات میں سے ایک مخلوق ہے جو پانی سے خود بخود بجھ جاتی ہے۔ تم لوگ اس اللہ کی عبادت کرو جو اس آگ کا خالق ہے۔ اگر تم معبود حقیقی خدائے وحدہٗ لاشریک کی عبادت کرو گے تو تمہیں جہنم کی آگ سے نجات مل جائے گی۔

بوڑھے مخشیا نے یہ سن کر کہا ہمارے دین میں آگ کا مقام بہت بلند ہے اور ہم اس کی پرستش اس یقین کے ساتھ کرتے ہیں کہ قیامت کے دن یہ آگ ہمیں نہیں جلائے گی۔

آپ نے ارشاد فرمایا تم لوگ مدت دراز سے آگ کی عبادت وخدمت کر رہے ہو۔ ذرا اس میں ہاتھ ڈال کر دیکھو کہ تمہیں جلاتی ہے کہ نہیں۔

اس بوڑھے نے کہا آگ کی خاصیت ہی یہ ہے کہ اس میں جو چیز ڈالی جائے اسے جلا دیتی ہے بھلا کس کا ہاتھ اس میں محفوظ رہ سکتا ہے۔

اس سوال وجواب کے بعد آپ نے اس بوڑھے کی گود سے بچہ کو لیتے ہوئے فرمایا کہ یہ آگ خالق حقیقی کے حکم کے بغیر ایک بال بھی نہیں جلا سکتی اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر "یَانَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلاَمًا عَلیٰ اِبْرَاھِیْمَ" پڑھتے ہوئے اس بچہ کے ساتھ آتش کدہ میں داخل ہوگئے۔ یہ حیرت ناک منظر دیکھ کر آتش پرست آہ وفغاں کرنے لگے آگ میں داخل ہوتے ہی آپ مع اس بچہ کے تھوڑی دیر کے لئے لوگوں کی نظروں سے غائب ہوگئے اور اس وقفہ میں آتش پرستوں کے درمیان ایسی ہلچل اور لوگوں کے درمیان ایسی کھلبلی مچی کہ ہزاروں تماشائی آتش کدہ کے پاس جمع ہوگئے اور پھر ان سبھوں نے چند ہی ساعت کے بعد اپنے ماتھے کی آنکھوں سے یہ حیرت انگیز منظر دیکھا کہ آپ اس بچہ کے ساتھ آتش کدہ سے اس طرح باہر نکل رہے ہیں کہ دونوں کے جسم ولباس پر آگ تو کیا دھواں کا بھی کوئی اثر نہ تھا اور بچہ نہایت خوش وخرم نظر آرہا تھا۔

بوڑھے مخشیا نے بچہ سے دریافت کیا کہ تم نے آگ کے اندر کیا دیکھا؟ بچہ نے جواب دیا۔ میں اس بزرگ کی برکت سے باغ کی سیر کر رہا تھا۔

حیرت واستعجاب کے ساتھ یہ منظر دیکھنے اور بچہ کا جواب سننے والے ہزاروں آتش پرست حضرت خواجہ عثمان ہارونی کے گرویدہ ہوگئے اور آتش پرستی سے توبہ کرکے صدق دلی کے ساتھ سب نے فوراً اسلام قبول کیا۔ اور پھر آپ کے دست حق پرست پر بیعت بھی ہوگئے مخشیا کا نام آپ نے عبداللہ اور بچہ کا نام ابراہیم رکھا۔

ڈھائی سال تک یہاں قیام پذیر رہ کر حضرت خواجہ عثمان ہارونی مصروف ارشاد وہدایت رہے اور جس جگہ آگ کی پرستش ہوا کرتی تھی وہاں ایک عالیشان مسجد تعمیر ہوئی اور توحید الٰہی کے نغمے گونجنے لگے۔ (مونس الارواح وخزینۃ الاصفیاء)

حضرت خواجہ عثمان ہارونی اور خواجہ معین الدین حسن چشتی کو ایک دوسرے سے بے پناہ تعلق خاطر تھا۔ عبادت وریاضت اور سیر وسیاحت میں بائیس سال تک خواجہ معین الدین چشتی اپنے اس مرشد کامل کے ساتھ رہے۔ خادم کی طرح اپنے مرشد کا توشۂ سفر اپنے سر پر رکھ کر بائیس سال تک شریک سفر رہے۔ یہ محبت وخدمت دیکھ کر مرشد کامل نے آپ کو خلافت وجانشینی سے سرفراز فرمایا اور برکت وسعادت کے لئے وہ عظیم تبرکات بھی آپ کو عطا ہوئے جن کے بارے میں آپ خود بیان فرماتے ہیں۔

حضرت خواجہ عثمان ہارونی نے ارشاد فرمایا خواجہ معین الدین! میں نے یہ سب کام تیری تکمیل کے لئے کیا ہے۔ تجھ کو اس پر عمل کرنا لازم ہے۔ فرزند خلف وہی ہے جو اپنے گوش وہوش میں اپنے پیر کے ارشادات کو جگہ دے۔ اپنے شجرہ میں ان کو لکھے اور انجام کو پہنچائے تاکہ کل قیامت کے دن شرمندگی نہ ہو۔

اس ارشاد کے بعد عصائے مبارک جو مرشد کے سامنے رکھا تھا۔ دعا گو کو عطا فرمایا بعد ازاں خرقہ، نعلین، چوبیں، اور مصلّٰی بھی عنایت فرما کر سرفراز فرمایا۔ پھر ارشاد فرمایا۔

یہ تبرکات ہمارے پیران طریقت قدس سرہم کی یادگار ہیں جو رسول اللہ ﷺ سے ہم تک پہنچے ہیں اور ہم نے تجھے دیئے ہیں ان کو اس طرح اپنے پاس رکھنا جس طرح ہم نے رکھا۔ جس کو مرد پانا اس کو ہماری یہ یادگار دینا۔ (انیس الارواح) ۵۸۲ھ مطابق ۱۱۸۶ء میں بغداد مقدسہ میں یہ تبرکات تفویض کئے گئے۔

